منکوحہ بن کر سیاست سے تمہارے حق میں دستبردار ہو جاؤں گی......"

"مگر آپ شادی شدہ اور جوان بچوں کی ماں ہیں۔ آپ کے بچوں کے بچے ہیں۔" میں نے الجھن زدہ ہو کر کہا۔ "مجھے آپ کی باتیں سمجھ میں نہیں آرہیں۔"

"میں لعنت بھیجتی ہوں بچپن کی اس شادی پر... جب میرے باپ نے مجھے زاہد شاہ جیسے بڈھے کے پلے باندھ دیا تھا، میں ابھی تک اسے بھگت رہی ہوں۔ جب مجھے پتا ہی نہیں تھا کہ شوہر کیا ہوتا ہے، مجھے اس ہوس کے پجاری کے حوالے کردیا گیا تھا۔ اب وہ بیاسی سال کا بڈھا کسی بھی وقت مر کھپ سکتا ہے۔ کیا مجھے اپنے دل کی بات سننے کا کوئی حق نہیں ہے شیر شاہ!" وہ کٹیلے انداز میں بولی۔

"میں اب بھی پُرکشش ہوں، جوان ہوں۔ ایسے میں اگر میں تم جیسے سوہنے سجیلے کی نوکرانی بننے کے خواب دیکھنے لگی ہوں تو کیا برا ہے؟ جو ازدواجی خوشیاں ایک غریب عورت بھی حاصل کرسکتی ہے، وہ مجھے کیوں نہیں حاصل ہوسکیں۔ بولو شیر شاہ!"

میں ایک جھٹکے سے اٹھ کھڑا ہوا۔ "میرا خیال ہے کہ آیندہ ہمارے درمیان بات چیت بھی نہیں ہو پائے گی۔"

وہ بھی اٹھ کر چند قدم میرے قریب آئی اور پھر اس نے اپنے دونوں ہاتھ میرے شانوں پر رکھ دیے اور میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔ "نہیں شیر شاہ! ڈرو مت۔ تم پڑھے لکھے اور خوبصورت نوجوان ہو۔ میں بھی کوئی عام عورت نہیں ہوں۔ تم سوچو، مجھ سے شادی کرنے میں کیا برائی ہے؟ کیا میں خوبصورت نہیں ہوں؟ میں مانتی ہوں کہ تم مجھ سے کافی چھوٹے ہو۔ میں پینتالیس کی ہونے والی ہوں۔ مگر میرے دل میں ازدواجی زندگی کی حسرتیں موجود ہیں۔ میں تمہیں اتنی خوشیاں دوں گی کہ تم بھی مجھ سے محبت کرنے لگو گے۔ مجھے کہنے دو کہ میں تم سے محبت کرنے لگی ہوں۔"

صورتِ حال کو اپنے اوپر سوار کرنے کے بجائے میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "دانیہ شاہ! ہمارے مذہب میں ایک مرد بیک وقت چار بیویاں تو رکھ سکتا ہے مگر یہ بات میرے علم میں نہیں تھی کہ ایک عورت ایک سے زیادہ شوہر بھی رکھ سکتی ہے......"

میرے تبصرے نے اور میرے ہلکے پھلکے انداز نے شاید اسے برگشتہ کیا تھا۔ اس کے چہرے پر کئی رنگ بیک وقت لہرائے، گویا اس نے اپنی توہین محسوس کی تھی۔ "تم میرے شوہر کی فکر مت کرو۔ اسے راستے سے ہٹانا میرے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔"

"ذرا تفصیل بتانا پسند کریں گی؟" میں نے اسے دیکھتے ہوئے استفسار کیا۔

"وہ بڈھا اب بالکل عضو معطل کی طرح گھر میں پڑا ہے...... یادداشت بھی بہت کمزور ہوچکی ہے اس کی۔" اس نے سفاکی سے کہا۔ "وہ موت کا انتظار کررہا ہے، اس کا یہ انتظار سیکنڈوں میں ختم کیا جاسکتا ہے......" پھر وہ چند قدم مجھ سے دور ہوئی۔ میں اس کی پشت کو دیکھتا رہا۔ "تم صرف اپنے حصے کی فکر سنبھالو۔ تم چاہو تو سوچنے کے لیے وقت لے لو...... کوئی جلدی نہیں ہے۔ میں ایک دو روز میں زاہد شاہ کو قدرتی موت سے ہمکنار کر کے اس سے پیچھا چھڑوالوں گی۔"

"کیا کوئی عورت اتنی سفاک بھی ہوسکتی ہے دانیہ شاہ!" میں نے کہا تو وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔

وہ میری طرف پلٹی۔ پھر میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے ڈرامائی انداز میں بولی۔ "اس سے بھی زیادہ...... یہ تو کچھ بھی نہیں۔"

"یعنی جس انسان کے ساتھ آپ تیس سال تک منکوحہ کی حیثیت سے رہیں...... اسے قتل کردیں گی؟ یہ ہے طویل رفاقت کا ثمر۔"

وہ بھڑک اٹھی۔ شاید کوئی بھی خلاف مزاج بات سن کر بھڑک اٹھنا اس کی فطرت تھی "تم مجھے مت بتاؤ کہ مجھے کیا کرنا ہے، میں پچھلے پندرہ سال سے سہاگن ہونے کے باوجود بیواؤں کی سی زندگی گزار رہی ہوں۔ زاہد شاہ اپنے کرتوتوں کی وجہ سے پندرہ سال پہلے ہی بیوی کے قابل نہیں رہا تھا۔ یہ سزا میں کیوں بھگتوں؟ ابھی میں پینتالیس کی ہوں، میں اب بھی اپنی زندگی کو مسرتوں سے ہمکنار کرسکتی ہوں۔"

"آپ ضرور اپنی زندگی کو مسرتوں سے ہمکنار کریں۔" میں نے کہا۔ "مگر میں آپ کے کسی کام نہیں آسکتا۔ کل کلاں اگر میں کسی وجہ سے اپاہج ہوجاتا ہوں یا پھر کسی بیماری کی وجہ سے ازدواجی تقاضے پورے کرنے کے قابل نہیں رہتا تو پھر میرا انجام بھی زاہد شاہ سے مختلف نہیں ہوگا...... ویسے بھی دانیہ شاہ! آپ حاکمانہ مزاج ہیں، آپ کی زندگی میں کوئی ضرورت مند نمائشی شوہر کی ذمے داریاں تو

نبھا سکتا ہے مگر حقیقی شوہر کبھی نہیں بن سکتا۔''
وہ ضبط سے کام لیتے ہوئے بولی۔ ''میں نے بہت مارا ماری کی زندگی گزار لی، دشمنیاں بھی دیکھ لیں اور دوستیاں بھی...... مگر اب میں ایک عام عورت بن کر رہنا چاہتی ہوں۔ اپنے گھر کے لیے، اپنے شوہر کے لیے جینا چاہتی ہوں۔ تم چاہو تو مجھ سے معاہدہ کروالو۔ میں نکاح کے فوراً بعد ہی سیاست سے دستبرادی کا اعلان کردوں گی۔ مجھے یقین ہے کہ تمہارے مقابلے میں کوئی نہیں آئے گا۔ تم ہر الیکشن بلامقابلہ جیت کر اسمبلی میں پہنچو گے۔''
میں نے کہا۔ ''بلامقابلہ جیتنے کا تو کوئی لطف ہی نہیں۔ میں ہر الیکشن میں مقابلہ کر کے اسمبلی میں پہنچوں گا۔''
''گویا تم انکار کررہے ہو؟'' اس نے پُرطیش نظریں مجھ پر گاڑ دیں۔
''یہی مناسب ہے۔'' میں نے بصد سکون واطمینان جواباً کہا۔ ''آپ کے لیے بھی، میرے لیے بھی۔''
''میں امن کے لیے ہر حد تک جانے کے لیے تیار ہوں۔ سیاست انقلاب نہیں ہے جس میں خون خرابا ہو بلکہ سیاست تو بہبود کا ایک متحمل اور مستقل عمل ہے۔ یہ بات آپ کو سمجھنی ہوگی دانیہ شاہ! اگر آپ کو سیاست کرنی ہے تو پھر خود کو ایک سیاستدان ثابت کریں...... ہمارا المیہ یہی ہے کہ ہماری سیاسی بساط پر جو لوگ قابض ہیں، وہ سیاستدان نہیں ہیں بلکہ تاجر، زمیندار، جاگیردار، صنعت کار اور غنڈے ہیں جو اپنے مفادات کے تحفظ کے لیے سیاست کو اسیر کیے ہوئے ہیں۔ میں سیاست کو فلاحی اور پُرامن مقاصد کی تکمیل کا ایک ذریعہ سمجھتا ہوں۔''
''اگر تم انہیں کتابی باتوں کو لے کر بیٹھے رہے تو پھر اپنا ہی نہیں بلکہ ہم تمام سیدوں کا بیڑہ غرق کرو گے شیر شاہ!'' اس نے تیز لہجے میں کہا۔ ''یہاں کے کمی کمین بھی ہمیں للکارنے لگیں گے اور سیاست میں اپنا حصہ وصول کرنے کے لیے پر تولنے لگیں گے۔''
''اسی کا نام جمہوریت ہے اور یہی اصل سیاست ہے۔''
''تم جیسے لوگ اس ملک میں زیادہ عرصے تک قدم جما کر سیاست نہیں کرسکتے۔ ابھی تو تم باہر سے آئے ہو اور آتے ہی ہمدردی کا ووٹ بھی لے لیا ہے تم نے...... مگر جلد ہی تم دم دبا کر واپس لندن بھاگتے نظر آؤ گے...... آہستہ آہستہ تم کو سیاست اور سیاسی چالوں کے اسرار و رموز سمجھ میں آئیں گے۔''
''یعنی آپ ان اسرار و رموز سے واقف ہیں؟''
''ہاں۔ اگلے انتخابات میں تمہیں دودھ اور پانی کا بھاؤ معلوم ہوجائے گا۔ یہاں نظریاتی سیاست نہیں چلتی شیر شاہ! یہ ہمارے آزمائے ہوئے لوگ ہیں۔ کچھ پتا ہی نہیں چلتا کہ یہ لوگ کس چیز سے متاثر ہوکر ووٹ دیں گے۔''
''آپ کا شکریہ کہ آپ نے یہ معلومات مجھ تک پہنچائیں...... آپ یہ بتائیں کہ آپ سیاسی اسرار و رموز سے واقفیت کے باوجود آج تک کوئی الیکشن جیت کیوں نہیں پائیں...... پہلے میرے والد محترم کے مقابلے میں شکست سے دوچار ہوتی رہیں اور اب مجھ سے۔''
گو کہ میرا انداز استہزائیہ نہیں تھا مگر وہ جھینپ سی گئی۔ ''تم اپنے باپ کو جانتے نہیں ہو۔ وہ ہم سے بھی بڑا چالباز تھا۔ اس نے اپنے کارناموں سے تمہیں دانستہ لاعلم رکھا ہوگا۔''
''خیر، وقت بہت ہوگیا۔ مجھے اب چلنا چاہیے۔'' میں نے کہا اور اس کے ساتھ ہی باہر جانے کے لیے دروازے کی سمت بڑھا تو پیچھے سے اس نے مجھے رک جانے پر مجبور کردیا۔
''شیر شاہ!''
میں نے مڑ کر اسے دیکھا۔ وہ سنجیدگی بھرے انداز میں مجھے دیکھ رہی تھی۔ ''گھر جا کر میری پیشکش پر غور کرنا۔''
میں نے بے نیازانہ انداز میں کہا۔ ''وقت ملا تو ضرور کروں گا۔''
''ذہن میں یہ بات رکھنا کہ اس میں تمہارا ہی فائدہ ہے۔ مجھ سے شادی کا مطلب ہے کہ تم سینکڑوں ایکڑ اراضی کے مالک بن جاؤ گے......''
''اور آپ کے فرزندان؟'' میرا انداز استہزائیہ تھا اس مرتبہ۔
''وہ میری باغی اور ناخلف اولاد ہے...... ان پر زاہد شاہ کا رنگ چڑھا ہوا ہے۔'' وہ بولی۔
میں نے کچھ کہنا موزوں نہیں سمجھا اور پھر مڑ کر دروازے کی سمت بڑھ گیا۔ کار میں بیٹھنے سے پہلے ہی مجھ پر دانیہ شاہ کا اصل کردار آشکار ہوچکا تھا۔
قادر بخش نے گہری نگاہ مجھ پر ڈالی مگر کوئی سوال نہیں کیا۔ ''چلیں شاہ صاحب؟''
''ہاں چلو'' میں نے کہا۔

اور اس نے کار اسٹارٹ کر کے روڈ پر ڈال دی۔

☆☆☆

میں موبائل کان سے لگائے کسی سے بات کر رہا تھا کہ قادر بخش ہاتھ باندھ کر میرے پاس آ کھڑا ہوا۔ میں سمجھ گیا کہ وہ کوئی ضروری بات کرنا چاہ رہا ہے یا پھر کوئی اہم اطلاع دینا چاہتا ہے۔ لہٰذا میں نے جلدی جلدی بات ختم کی اور پھر اس کی جانب متوجہ ہو گیا۔ ''کیا بات ہے قادر بخش!''

''ماہیا سندھیلہ آیا ہے شاہ صاحب!'' قادر بخش نے مؤدبانہ لب و لہجے میں بتایا۔

''کون ماہیا سندھیلہ؟'' میرے لیے یہ نام اجنبی تھا اس لیے استفسار کر لیا۔

''بہت نامی گرامی بدمعاش ہے شاہ صاحب! ڈکیتی اور قتل کے ان گنت کیسوں میں قانون کو مطلوب ہے۔''

میں نے اس کی بات قطع کی۔ ''وہ بدمعاش مجھ سے ملنے کیوں آیا ہے؟''

''ماہیا سندھیلہ بڑے شاہ صاحب کے لیے کام کرتا رہا ہے جی۔ بڑے شاہ صاحب اس کو بہت قریب رکھتے تھے......''

''کیا؟'' میں نے حیرت سے دوچار ہو کر قادر بخش کو گھورا۔ ''ابا جی ایک قاتل اور ڈکیت کو قریب رکھتے تھے؟ یہ تم کیا کہہ رہے ہو؟''

''شاہ صاحب! سیاست میں حاجی سے بھی تعلق رکھنا پڑتا ہے اور پاجی سے بھی۔ ہر طرح کے لوگوں سے وقت پڑنے پر کام لینا پڑتا ہے۔ صاحب کے گزر جانے کے بعد ماہیاہ آپ سے ملنا چاہتا ہے تا کہ دوطرفہ مفادات پھر سے طے کیے جا سکیں۔''

''دوطرفہ مفادات؟'' میں نے وضاحت طلب انداز میں اسے دیکھا۔

''جی ہاں۔'' قادر بخش بولا۔ ''دوطرفہ مفادات کا مطلب یہ ہے کہ ماہیا سندھیلہ بڑے شاہ صاحب سے کوئی معاوضہ وصول نہیں کرتا تھا بلکہ ہوتا یوں تھا کہ وہ بڑے شاہ صاحب کا کام کرتا تھا اور بڑے شاہ صاحب اس کے کام آتے تھے۔ یہ تھا دوطرفہ مفادات کا سلسلہ...... مثلاً بڑے شاہ صاحب کے کہنے پر وہ ان کے دشمنوں کو ڈراتا دھمکاتا تھا اور کبھی کبھی کوئی بندہ بھی پھڑکا دیتا تھا۔ بدلے میں بڑے شاہ صاحب اس کو پولیس سے تحفظ فراہم کرتے تھے اور وہ آزادی سے اپنے جرائم جاری رکھ پاتا تھا۔''

مجھے یہ سن کر صدمہ ہوا۔ تو بابا بھی ایک روایتی سیاستدان تھے۔ اوپر سے اصولی اور شریف طبع جبکہ اندر سے مجرموں کو ڈھال فراہم کرنے والے۔

میں نے قادر بخش سے کہا۔ ''تم نے پہلے تو مجھے تصویر کا یہ رخ نہیں دکھایا تھا قادر بخش!''

''کون سا رخ شاہ صاحب؟'' وہ متعجب ہوا۔

''یہی کہ ابا جی سیاسی مقاصد کے حصول کے لیے ماہیا سندھیلہ جیسے مجرموں سے بھی گٹھ جوڑ کر لیا کرتے تھے......''

''سیاست میں کون ایسا گٹھ جوڑ نہیں کرتا شاہ صاحب؟'' وہ کہنے لگا۔ ''سیاست تو نام ہی سمجھوتے کا ہے۔ اقدار پر سمجھوتا...... اصولوں پر سمجھوتا...... غیرت پر سمجھوتا...... ضمیر پر سمجھوتا۔''

''میں ماہیا سندھیلہ سے ملنا چاہوں گا......'' میں نے فیصلہ کن انداز میں کہا اور اس کے ساتھ ہی اٹھ کھڑا ہوا۔

قادر بخش بولا۔ ''وہ ڈیرے پر آپ کا انتظار کر رہا ہے۔''

''چلو......'' میں نے کہا۔

میں نے ڈیرے پر جا کر ایک چارپائی پر تکیے کے سہارے نیم دراز میانے قد اور سانولی رنگت والے اس شخص کو دیکھا جس کا تعارف مجھے ماہیا سندھیلہ کے نام سے کروایا گیا تھا۔ اس کی شخصیت میں بظاہر کوئی کشش، کوئی رعب نہ تھا۔ منہ کا دہانہ تنگ تھا اور ناک کے نیچے بڑی بڑی سیاہ خضاب لگی مونچھیں تھیں۔ البتہ چہرے سے درشتی اور نحوست کی پرچھائیاں مترشح تھیں۔ اس نے کاٹن کا کڑکڑاتا ہوا سفید شلوار قمیص پہن رکھا تھا۔ ایک شانے پر صافہ ڈالا ہوا تھا ایک جدید اور طاقتور کلاشنکوف ساتھ والی چارپائی پر پڑی ہوئی تھی۔

مجھے اندر داخل ہوتے دیکھ کر وہ جلدی سے اٹھ کھڑا ہوا اور اس کے بدوضع چہرے پر خوش آمد سمٹ آئی۔ ایک چاپلوسی کا تاثر دیتی مسکراہٹ اس کے کثرت سگریٹ نوشی کے باعث سیاہ پڑ گئے ہونٹوں پر نمودار ہوئی۔ ''شاہ صاحب! حضور والا! ماں متم۔ جی ٹھر گیا آپ کی زیارت کر کے۔'' وہ کسی بھانڈ کے سے انداز میں بولا اور پھر تیزی سے آگے بڑھا اور میرے گھٹنوں کو بصد عقیدت چھونے کے بعد میرے ہاتھ چوم کر کہنے لگا۔ ''بہار شاہ بہت ہی اچھے انسان تھے۔ میرا ہمیشہ انہوں نے اپنے بچوں کی طرح خیال کیا۔ ان کی موت کا دکھ بہت زیادہ ہے......''

مجھے حیرت تھی کہ ایک سفاک اور نامی گرامی مجرم مجھ سے یوں عقیدت سے پیش کیوں آرہا تھا؟

میں نے ایک چارپائی پر بیٹھنے کے بعد اسے اشارہ کیا۔ ''بیٹھو......'' میرے کہنے پر وہ بیٹھ گیا۔ میرا انداز لاتعلق سا تھا، شاید میری یہ سرد مہری اس نے بھی محسوس کی ہو۔ تاہم وہ یوں عقیدت سے بیٹھا ہوا تھا جیسے میں پیرومرشد اور وہ میرا مرید ہو۔

میں نے اس کا بغور جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ ''کہو، ماہیا!''

''سب سے پہلے تو حضور والا! ایم پی اے بننے کی مبارک باد قبول فرمائیں......'' وہ بڑی خوش آمدانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔

''شکریہ۔'' میں نے مختصراً کہا۔ ''تمہارے علم میں یہ بات تو ہوگی ہی کہ میں نے کچھ عرصہ بیرونِ ملک گزارا ہے، بسلسلہ تعلیم۔ ابھی ابا حضور کی وفات کے بعد سیاست میں قدم رکھا ہے اور دیگر ذمے داریوں کو بھی سنبھالا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میں نہ تو یہاں کے زیادہ لوگوں کو جانتا ہوں اور نہ اس انداز سیاست سے واقف ہوں جو ابا حضور کا تھا...... تاہم اتنا ہے کہ میں صاف ستھری اور فلاحی سیاست پر یقین رکھتا ہوں اور اپنے انداز میں سیاست کرنا چاہتا ہوں......''

''صاف ستھری اور فلاحی سیاست...... وہ کہاں ہوتی ہے جی؟'' وہ بڑے عامیانہ سے انداز میں ہنسا۔

میں نے اس کی بات نظرانداز کر کے کہا۔ ''تم کیا چاہتے ہو ماہیا سندھیلہ! میں صاف صاف بات کرنے کا قائل ہوں......''

''وہ جی شاہ صاحب! اصل میں بات یہ ہے کہ میرے گینگ کے تین بندے پولیس کے ہتھے چڑھ گئے ہیں...... بس یہی مشکل ہے۔ میں یقین دلاتا ہوں کہ آپ کے ہر حکم کی تعمیل ہوگی۔ آپ بس حکم کریں گے، آگے جو کروں گا، میں کروں گا۔ نیست و نابود کردوں گا آپ کے بدخواہوں کو۔'' وہ جذباتی ہو کر بولا۔ ''شاہ صاحب! حضور! بندے بھی تینوں بہت اہم ہیں۔ ایک میرا جانشین ہے جی شاکی کو ڈھن...... دوسرے دو بندے بھی میرے پرانے وفادار ہیں۔''

''وہ پولیس کی تحویل میں ہیں۔ اب میں کیا کرسکتا ہوں، قانون نے انہیں بلاسبب ہی تو نہیں پکڑا ہوگا ناں۔''

میں نے کہا تو ماہیا سندھیلہ نے مجھے یوں دیکھا جیسے اسے میری ذہنی صحت پر شک ہو۔

پھر اس نے ہاتھ جوڑ کر کہا۔ ''شاہ صاحب! ہم آپ کے نوکر ہیں۔ ماہیا سندھیلہ مرتا مرجائے گا، پر کبھی آپ سے غداری نہیں کرے گا۔ آپ ایک بار میرے سر پر ہاتھ رکھ کر تو دیکھیں...... اللہ جنت نصیب کرے بہار شاہ حضور کو...... وہ تو اپنا سگا بیٹا سمجھتے تھے ماہیے کو۔ آپ کو شاید آپ کے لوگوں نے بتایا نہیں...... میں آپ کی بہت خدمت کرسکتا ہوں۔ میں چاہتا ہوں کہ بہار شاہ حضور کی طرح آپ بھی مجھے اپنی سرپرستی میں لے لیں۔ میں آپ کو اگلا الیکشن جتوانے کے لیے زمین آسمان ایک کردوں گا۔''

''میں سیاست پر خون خرابے اور جرم کی چھاپ نہیں لگنے دینا چاہتا۔ میں نے تمہیں ابتداء ہی میں بتادیا تھا کہ میں صاف ستھری سیاست پر یقین رکھتا ہوں۔ بہار شاہ اب زندہ نہیں رہے، اس لیے تمہیں بھی اب یہ خیال اپنے دل و دماغ سے نکال دینا چاہیے کہ اب بہار شاہ کا بیٹا بھی اپنے باپ کے نقش قدم پر چل کر تمہاری سرپرستی کرے گا۔'' میں نے دوٹوک اور ذرا سخت انداز میں کہا۔ ''تم اب جاسکتے ہو۔'' یہ کہہ کر میں ایک جھٹکے سے اٹھ کھڑا ہوا۔

ماہیا نے بھی بہ نظر تحیر مجھے دیکھا، پھر اٹھ کھڑا ہوا۔ اس کے چہرے پر ایک رنگ آرہا تھا اور ایک جارہا تھا۔ اس نے جھک کر ساتھ والی چارپائی سے کلاشنکوف اٹھائی...... پھر چند قدم چل کر میرے سامنے آن کھڑا ہوا۔ ''شاہ صاحب! حضور والا!......''

میں نے ہاتھ اٹھا کر اس کو خاموش کرادیا۔ ''کچھ نہ کہو ماہیا سندھیلہ!''

''حضور......'' اس نے کچھ کہنا چاہا۔

میں نے ڈپٹ کر کہا۔ ''تم اب جاسکتے ہو۔''

وہ ضرورت سے زیادہ ہی ڈھیٹ ثابت ہوا۔ یکلخت میرے قدموں میں بیٹھ گیا۔ گڑگڑاتے ہوئے کہنے لگا۔ ''سرکار آپ نے نظر کرم نہ کی تو میرا اور میرے گینگ کا کیا ہوگا؟ وہ پلسیے مجھے کاؤنٹر میں ماردیں گے۔''

''اٹھو۔'' میں نے تنفر آمیز انداز میں کہا تو وہ میرے سامنے بھیگی بلی بن کے ہاتھ سینے پر باندھ کر اور سر جھکا کر کھڑا ہوگیا یوں جیسے نماز پڑھ رہا ہو۔ وہ لوگوں کے لیے بدمعاش تھا، دہشت کی علامت تھا مگر میرے سامنے کیا تھا؟ میں نے سوچا۔

''ماہیا!''

''حضور!'' وہ منمنایا۔

''تم جا سکتے ہو۔'' میرا انداز اٹل تھا۔

''ایک بات تو بتائیں مائی باپ! کیا آپ نے ایک بار الیکشن جیت کر آئندہ سیاست سے توبہ کر لی ہے؟''

''میں نے پہلا الیکشن تمہاری مدد سے نہیں جیتا..... آئندہ بھی مجھے تمہاری مدد درکار نہیں ہوگی۔ سمجھ گئے۔'' میں نے درشت انداز میں کہا۔ ''اور ہاں! تمہیں بتا دوں کہ میں دوٹوک اور مختصر بات کرنے کا عادی ہوں۔ اب تم مجھ سے کوئی اُمید مت رکھو۔ میں نے لوگوں سے مجرموں کی پشت پناہی کرنے کے لیے ووٹ نہیں لیے۔''

جب اسے یقین ہوگیا کہ میں اپنے اسٹینڈ پوائنٹ سے کسی قیمت پر بھی نہیں ہٹوں گا تو اس کا لہجہ بدل گیا۔ کم ظرف اور مطلبی لوگوں سے بالعموم ایسی ہی توقع رکھی جاتی ہے۔ اس نے کلاشنکوف اپنے شانے پر منتقل کی، پھر اپنے دونوں ہاتھ اپنے پہلوؤں پر رکھ کر میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر استہزائیہ انداز میں بولا۔ ''آپ کی یہ غلط فہمیاں جلد یا بدیر دور ہو جائیں گی کہ آپ یونہی بیٹھے بیٹھے ایمانداری، سچائی اور صاف ستھری سیاست کا پرچار کر کے الیکشن جیت سکتے ہیں۔ آپ کو علم ہی نہیں کہ سیاست میں کیسی سیاست کھیل کر الیکشن جیتا جاتا ہے۔ میں دیکھ لوں گا کہ آپ اگلا الیکشن کیسے جیتتے ہیں، اگلا الیکشن دانیہ شاہ جیتے گی، وہ خوبصورت سیدزادی۔ بہار شاہ نے جو ساکھ بنائی تھی، اس کا خاتمہ آپ کے ہاتھوں ہوگا۔ بہت جلد آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ سیاست ہوتی کیا ہے؟''

وہ یہ کہہ کر نپے تلے قدم اٹھاتا ہوا وہاں سے چلا گیا۔ میں..... اس کے گھوڑے کے سموں کی دھمک سنتا رہا۔ تبھی قادر بخش اندر آیا ...''بات ہوگئی ماہیا سندھیلہ سے شاہ صاحب؟''

''ہاں۔'' میں نے اختصار کے ساتھ کہا۔

''سب ٹھیک رہا؟''

''ہاں۔'' میں نے کہا۔

وہ جھجکتے ہوئے بولا۔ ''میں نے اسے بہت غصے میں گھوڑے پر سوار ہوتے اور یہاں سے جاتے ہوئے دیکھا ہے۔''

''میں نے اسے صاف صاف کہہ دیا کہ میں کسی مجرم کی پشت پناہی نہیں کروں گا۔''

قادر بخش کا رنگ اڑ گیا۔ ''غضب کر دیا شاہ صاحب''

''ہوں؟'' میں نے اسے گھورا۔ ''کیا میں اس کی بات مان لینے کا پابند تھا؟''

''وہ بہت خطرناک آدمی ہے شاہ صاحب! اسے قابو میں رکھنا بہت ضروری تھا۔ وہ اگر ہمارے دشمنوں سے مل گیا تو بہت مسائل پیدا کرے گا۔ آپ کو چاہیے تھا کہ کم از کم اسے جھوٹ موٹ کے تعاون کا یقین دلاتے..... چاہے دلی طور پر اس سے فاصلہ رکھتے۔ ہمارا دوٹوک عدم تعاون کا اظہار اسے برگشتہ کر دے گا۔ وہ بہت کینہ پرور شخص ہے۔ میں یقین سے کہتا ہوں کہ وہ خبیث سکون سے نہیں بیٹھے گا۔''

''اس کے تین اہم آدمیوں کو پولیس نے پکڑ لیا ہے، وہ ان کی رہائی کے لیے آیا تھا۔'' میں نے بتاتے ہوئے کہا۔ ''اب بھلا میں کیسے ان کو چھڑوا سکتا ہوں..... وہ مجرم ہیں، انہیں سزا تو ملے گی ہی۔''

قادر بخش بولا۔ ''آپ یہاں کے نظام کو نہیں جانتے..... پولیس نے اس کے آدمیوں کو پکڑا ضرور ہوگا مگر ابھی تک ان کی گرفتاری کو خفیہ رکھا گیا ہوگا۔ انہیں عدالت میں پیش نہیں کیا گیا ہوگا۔ پولیس والے ان مجرموں کے پشت پناہوں کا بے صبری سے انتظار کر رہے ہوں گے تاکہ وہ موٹی رقم لے کر آئیں اور مجرموں کو باعزت بری کروا کر لے جائیں۔ پولیس جانتی ہے کہ وہ ایسے گینگ سرے سے ختم نہیں کر سکتی۔ اس لیے وہ مجرموں کو پکڑ کر اپنا پیٹ بھرتے ہیں..... مجرم دوبارہ دندناتے پھرتے ہیں۔ آپ سمجھ رہے ہیں نا میری بات؟''

''یہ بڑا عجیب نظام ہے قادر بخش! میرے تو دماغ کی چولیں ہل گئی ہیں۔'' میں نے متاسفانہ انداز میں کہا۔

''یہاں تو آوے کا آوا ہی بگڑا ہوا ہے۔ ہاں مگر ہم اتنا تو کر سکتے ہیں کہ خود کو کیچڑ سے بچائیں۔ اس آلودہ نظام کا حصہ نہ بنیں۔''

قادر بخش کچھ متذبذب ہوا، پھر بولا۔ ''میرا تو خیال ہے شاہ صاحب کہ اگر آپ پولیس کو کچھ دے دلا کر ماہیا سندھیلہ کے بندوں کو چھڑوا دیتے تو وہ آپ کا غلام بن جاتا۔ اس کی دوستی میں بہت فائدہ ہے۔ اگلے الیکشنوں میں اس کی ضرورت پڑتی ہمیں..... سیاست میں ایسی مفاہمتیں کرنی پڑتی ہیں۔ بڑے مقصد کے لیے وقتی طور پر کچھ کڑوے گھونٹ بھرنے پڑتے ہیں۔''

''قادر بخش! تمہاری باتوں سے اندازہ ہو رہا ہے کہ

تمہیں اپنا سیاسی مشیر بنانے کا میرا فیصلہ درست نہیں ہے۔ تم میری اصول پسندی کو جانتے ہو مگر پھر بھی ایسا مشورہ دے رہے ہو۔'' میں نے ذرا سخت انداز میں کہا۔

''معافی چاہتا ہوں شاہ صاحب!'' وہ لجاجت سے بولا۔ ''مگر آپ کے علم میں لانا چاہتا ہوں کہ ہمارے یہاں الیکشن جیتنا اتنا آسان نہیں ہے، جتنا آپ سمجھ رہے ہیں۔ لوگ تو یہ بھی کہہ رہے ہیں کہ آپ یہ الیکشن ہمدردی کا ووٹ لے کر جیتے ہیں......''

''کسی حد تک میں اس بات کو تسلیم کرتا ہوں......مگر ہم اگلا الیکشن ہمدردی کا ووٹ لے کر نہیں جیتیں گے بلکہ کارکردگی کا ووٹ لیں گے۔'' میں نے پُرتیقن لہجے میں کہا۔ ''مگر یہ بات بھی اپنی جگہ پر ہے کہ اصولوں پر سمجھوتا نہیں کیا جائے گا۔ مجھے اندازہ ہو رہا ہے کہ اباجی کی سیاست بھی ایک روایتی یعنی آمرانہ سیاست تھی؟ اس لیے میں ان کے نقش قدم پر چلنے سے قاصر ہوں۔ ہم اگر لوگوں کی خدمت کریں گے، انہیں عزت دیں گے اور ان کی ترقی اور خوشحالی کے لیے ترقیاتی کام کریں گے تو پھر کیا وجہ ہے کہ لوگ ہمیں ووٹ نہ دیں؟ بات دراصل یہ ہے کہ ہمارے یہاں سیاستدان عوام کی بہتری کے لیے کچھ کرتے ہی نہیں ہیں اور پھر یہ تھیوری بیان کرتے ہیں کہ یہاں کے عوام کسی نظریے کو ووٹ نہیں دیتے۔''

''شاہ صاحب! باوجود یہ کہ میں سمجھتا ہوں کہ ہماری عوام کا سیاسی شعور مردہ ہے اور یہ واقعی نظریاتی اور فلاحی سیاست کا ساتھ نہیں دیتی بلکہ Damagogues کے ہاتھوں کھلونا بنتی رہتی ہے......میں آپ کی باتوں سے اتفاق کرتا ہوں۔ آخر عوام میں سیاسی شعور پیدا کرنا بھی تو سیاستدان کا کام ہے۔''

''بہرحال۔ ماہیا سندھیلہ کے ساتھ میں نے جو سلوک کیا ہے، میں اس پر مطمئن ہوں اور اس قبیل کے ہر شخص کے ساتھ میرا یہی رویّہ ہوگا۔'' میں نے مضبوط لہجے میں کہا۔ ''زندگی اور موت اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ ہم عوام کے نمائندوں کو ایسے غنڈوں کے ہاتھ کٹھ پتلی نہیں بننا چاہیے۔''

قادر بخش نے سر ہلا دیا۔ وہ متفکر نظروں سے مجھے دیکھ رہا تھا۔

☆☆☆

دن کا آغاز مژدوں یا پھر فتنوں کے آغاز کے ساتھ ہوتا ہے۔ آنکھ کھلتی ہے تو یا تو کسی خوش کن خبر کی نوید ملتی ہے یا پھر کسی المناک سانحے کا پتا چلتا ہے...... ہاں مگر یہ ہے کہ وقت کا پہیا اپنی مخصوص رفتار کے ساتھ گھومتا رہتا ہے، المیوں اور نویدوں کی پروا کیے بغیر۔

میری آنکھ کھلی تو حویلی کی عمر رسیدہ ملازمہ میرے کمرے کی صفائی میں مصروف تھی۔ مجھے دیکھ کر وہ تیر کی طرح دوڑ کر میری سمت آئی۔ ''آپ جاگ گئے......''

''کیا بات ہے مائی!'' میں سمجھ گیا کہ وہ کچھ کہنے کے لیے بے چین تھی۔

''وہ جی...... قادر بخش تین مرتبہ صبح ہی صبح آکر آپ کا پوچھ کر گیا ہے۔ وہ کوئی ضروری بات کرنا چاہتا تھا آپ سے۔ میں اسے بتادوں کہ آپ جاگ گئے ہیں؟'' اس نے اجازت طلب انداز میں استفسار کیا۔

میں سوچ میں پڑ گیا۔ نجانے کیا بات تھی۔ یقیناً کوئی غیر معمولی بات ہوگی ورنہ قادر بخش جانتا ہے کہ میں تیار ہو کر خود ہی ڈیرے پر پہنچ جاؤں گا روزانہ کی طرح۔ میں نے دل ہی دل میں سوچا۔

ملازمہ مجھے ہی دیکھ رہی تھی۔ میں نے اسے کہا۔ ''تم قادر بخش کو میرے پاس یہیں بھیج دو۔''

''اچھا جی۔'' ملازمہ نے کہا اور پھر کمرے سے باہر نکل گئی۔

میں نے متصلہ واش روم میں جا کر ہاتھ منہ دھونے کے بعد مناسب لباس پہنا اور جب باہر نکلا تو قادر بخش کمرے ہی میں موجود میرا انتظار کر رہا تھا۔

''السلام علیکم! شاہ صاحب۔'' اس نے مؤدبانہ انداز میں مجھے سلام کیا۔

''وعلیکم اسلام۔ قادر بخش، خیریت؟''

''شاہ صاحب، زاہد شاہ فوت ہوگیا ہے۔''

''اوہ......'' میرے منہ سے بے ساختہ نکلا۔ میری آنکھوں کے سامنے دانیہ شاہ کا سراپا گھوم گیا۔ تو کیا یہ کام دانیہ شاہ ہی نے تو نہیں انجام دے ڈالا تھا؟ یہ سوال آپوں آپ ہی پردہ ذہن پر طلوع ہوگیا...... دانیہ شاہ نے کہا تھا کہ بڈھے کو اگلے جہان میں پہنچانا اس کے بائیں ہاتھ کا کھیل تھا۔ وہ عضو معطل کے مانند بیکار پڑا موت کا انتظار کر رہا تھا۔ دانیہ شاہ کے الفاظ کی بازگشت کانوں میں گونجنے لگی۔

''قادر بخش!'' میں نے سوچ میں ڈوبے ہوئے انداز میں کہا۔

''حکم شاہ صاحب۔'' وہ مستعد تھا۔
میں نے پوچھا۔ ''زاہد شاہ طبعی موت مرا ہے؟''
''میں سمجھا نہیں شاہ صاحب!'' وہ الجھن میں پڑ گیا۔
میں نے کہا۔ ''میرا مطلب ہے کہ موت کی وجہ معلوم ہوئی تمہیں؟''

میرے اس بے تکے سوال نے اسے اور بھی کشمکش سے دوچار کیا۔ تاہم وہ بولا۔ ''وہ اسّی پچاسی سال کا ہو چکا تھا...... کافی عرصے سے بیمار بھی تھا۔ اس عمر میں وہ طبعی موت ہی مر سکتا ہے شاہ صاحب۔''

میں نے سر کو اثبات میں جنبش دی۔ ذہن میں متواتر یہی وسوسہ کلبلا رہا تھا کہ زاہد شاہ طبعی موت نہیں مرا۔ میں نے اسے چند مرتبہ ہی دیکھا تھا۔ تاہم یہ سن رکھا تھا کہ وہ اپنے آپ میں مگن رہنے والا سادہ سا انسان تھا اور نمود و نمائش سے دور بھاگتا تھا۔ دانیہ شاہ کا شوہر بن کر بھی اس نے ایک عام انسان کی مانند زندگی گزاری اور گمنامی کی چادر اوڑھے رہا۔

''اچھا آدمی تھا زاہد شاہ۔'' میں نے گمبھیر لب و لہجے میں کہا۔ ''خدا اس کو غریق رحمت کرے۔''

''ہاں جی۔ زندگی میں اس نے عورتوں کے علاوہ کسی چیز میں دلچسپی نہیں لی تھی۔ اپنی بیوی کو تو زندگی بھر قابو نہیں کر سکا مگر دوسروں کی بہو بیٹیوں کو اپنے رسوخ سے اور اپنی دولت سے قابو کر ہی لیتا تھا۔'' قادر بخش نے کہا۔ پھر وہ مستفسر ہوا۔ ''اب کیا پروگرام ہے شاہ صاحب، آپ جائیں گے؟''

میں نے کہا۔ ''ہاں۔ ہم جنازے میں شریک ہوں گے۔''

''ٹھیک ہو گیا۔'' اس نے کہا اور پھر اجازت طلب کر کے وہاں سے چلا گیا۔

اس کے جانے کے بعد بھی میرے رگ و پے پر عجیب سی کیفیت طاری رہی۔ زاہد شاہ قتل ہوا ہے...... زاہد شاہ کو قتل کیا گیا ہے...... میری سماعت میں یہ صدائے بازگشت گونجتی رہی۔ ہم انسانوں پر بڑا ظلم کیا گیا ہے ہمیں شعور بخش کر...... دنیا کی تمام تر برائیاں، تمام تر خرابیاں شعور کی مرہون منت ہیں۔ ہم شعور کی روشنی میں اندھیرے اقدامات کرتے ہیں۔ اگر زاہد شاہ کا قتل ہوا تھا تو پھر اس کا مطلب واضح تھا کہ اس کے خون کا بدلہ اس دنیا میں کوئی عدالت نہیں لے سکتی تھی۔ وہ مرنے والا بروز محشر ہی اپنی بیوی کا گریبان پکڑ سکتا تھا۔

ظاہر ہے علاقے کا نامی گرامی اور اعلیٰ خاندان سے تعلق رکھنے والا شخص فوت ہوا تھا، جنازے پر لوگوں کا سیلاب اُمڈ آنا کوئی اچنبھے کی بات نہ تھی۔ میں جنازے میں شریک ہوا تو لوگوں کے ایک ہجوم نے مجھے گھیر لیا۔ اپنے ایم پی اے کو اپنے درمیان دیکھ کر اور بہار شاہ کے فرزند کو پہلی مرتبہ دیکھ کر سب میت کو بھول کر میری سمت متوجہ ہو گئے تھے۔ پھر قطاریں بنائی گئیں اور جنازہ پڑھا گیا۔

میری نظریں نجانے کیوں دانیہ شاہ کو تلاش کرتی رہیں، مگر وہ کہیں نظر نہ آئی۔ یقیناً زنانے میں ہو گی۔ میں نے سوچا۔

رواج کے مطابق جنازے کے بعد باوجود یہ کہ میں حریف تھا۔ مجھے بڑی عزت اور بڑے اہتمام سے دانیہ شاہ کے ڈیرے پر لایا گیا اور خاطر تواضع کی گئی۔ میں نے دانیہ شاہ کے خاندان کے تمام افراد سے باری باری تعزیت کی اور دکھ کا اظہار کیا۔

پھر میں اجازت لے کر وہاں سے اٹھا اور باہر آ کر اپنی لینڈ کروزر میں بیٹھا تو ایک ملازمہ بھاگتی ہوئی آئی......
پھر نصیر شاہ چند قدم چل کر میری طرف آیا۔ ''شاہ صاحب! اس عورت کو دانیہ بی بی نے بھیجا ہے۔''
''کیا کہتی ہے؟'' میں نے شیشہ مزید نیچے کر کے عورت کا جائزہ لیا جو کچھ ہی دور سر تا پا چادر میں لپٹی کھڑی تھی اور میری ہی طرف دیکھ رہی تھی۔
نصیر شاہ نے بتایا۔ ''کہتی ہے دانیہ بی بی نے آپ کو بلایا ہے۔''
''کہاں؟'' میں نے یک لفظی استفسار کیا۔
''اندر زنانے میں......''
یہ عجیب سی بات معلوم ہو رہی تھی۔ اگر میں زنان خانے میں جاتا تو چہ میگوئیاں ہوتیں اور قیاس آرائیاں شروع ہو جاتیں۔ مگر یہ بھی غیر مناسب بات ہوتی کہ میں دانیہ شاہ کے بلاوے کو نظر انداز کر کے وہاں سے چلا جاتا۔ میں حالت تذبذب میں تھا۔
نصیر شاہ جواب طلب نظروں سے مجھے دیکھ رہا تھا۔
میں نے پچھلی سیٹ پر بیٹھے ہوئے قادر بخش سے رائے طلب کی۔ ''کیا کہتے ہو قادر بخش!''
''اب جانا تو پڑے گا شاہ صاحب!'' قادر بخش نے میری توقع کے عین مطابق جواب دیا۔

''اوکے۔'' میں نے فیصلہ کن انداز میں کہا اور پھر دروازہ کھول کر گاڑی سے باہر نکل آیا۔
وہ عورت لپک کر میری طرف آئی۔ ''بی بی آپ کو بلا رہی ہے۔''
''چلو...... کہاں چلنا ہے۔'' میں نے کہا۔
''میں آپ کو لے چلتی ہوں۔ آئیں۔''
میں نے نصیر شاہ اور قادر بخش کو وہیں رک کر انتظار کرنے کے لیے کہا اور خود اس عورت کے پیچھے پیچھے چل پڑا۔ وہ مجھے حویلی کے اندر لے گئی۔ حویلی عورتوں سے کھچا کھچ بھری ہوئی تھی، لیکن وہ مجھے ایسے راستوں سے گزار کر ایک کمرے میں لے گئی کہ مجھے کسی بھی عورت نے دیکھا نہیں تھا۔ یہ کافی وسیع کمرا تھا۔ اس میں ڈبل بیڈ اور کئی صوفے موجود تھے۔ اس نے ایک صوفہ کی طرف اشارہ کیا۔ ''آپ یہاں بیٹھ جائیں......''
''دانیہ شاہ کہاں ہے؟'' میں نے پوچھا۔
''میں انہیں بتاتی ہوں جا کر۔ آپ تھوڑا انتظار کریں۔'' اس نے کہا اور پھر وہ کمرے سے باہر چلی گئی۔
میں صوفے پر بیٹھ گیا۔ دل کی حالت گومگوسی تھی۔ میں نے بہ نظر غائر کمرے کا جائزہ لیا۔ اس کمرے کو بیڈروم کے انداز میں سجایا گیا تھا۔ اگر لوگوں کو یہ بات معلوم ہو جاتی کہ دانیہ شاہ نے مجھے زنانے میں بلا کر خصوصاً تنہائی میں ملاقات کی ہے تو یہ لوگوں کے لیے ہاٹ خبر بن جاتی، لیکن یہ بات بھی اپنی جگہ پر تھی کہ یہ موقع ذرا مختلف تھا۔ اس چیز کو مثبت بھی لیا جا سکتا تھا کہ ایم پی اے صاحب نے اپنی حریف سے تنہائی میں ملاقات کر کے تعزیت کی ہے۔
''یہ میرا بیڈروم ہے شیر شاہ!''
یہ آواز سن کر میں اپنی سوچوں کے حصار سے نکل آیا اور دروازے کی طرف دیکھا۔ دراز قامت دانیہ شاہ سیاہ ماتمی لباس میں دروازے سے اندر داخل ہو کر میرے مقابل صوفے پر بیٹھ گئی۔ سیاہ لباس میں اس کا صرف بیضوی چہرہ نظر آ رہا تھا اور اسے دیکھنا اتنا مسحور کن ثابت ہوا کہ میں چند لمحوں تک تو یک ٹک اسے دیکھتا چلا گیا۔
''میرے بیڈروم میں خوش آمدید۔'' وہ ٹانگ پر ٹانگ چڑھا کر بیٹھی ہوئی تھی۔
میں نے ہمت مجتمع کی، پھر کہا۔ ''زاہد شاہ کی موت کا بہت افسوس ہے دانیہ شاہ!''
''ہر کسی کو ایک روز مر جانا ہے۔'' اس نے عام سے انداز میں کہا۔
''سنا ہے مرحوم بہت ہی درویش صفت طبیعت کے انسان تھے۔'' میں نے رسمًا بات آگے بڑھائی۔
''ہاں میں جانتی ہوں۔'' اس نے عجیب سے انداز میں کہا۔ مجھے اس کا انداز برا لگا کہ ابھی چند لمحے قبل تو اس کے شوہر کا جنازہ ہوا تھا۔ اس کا یہ سکون کھل رہا تھا۔
''آپ کے تعلقات جیسے بھی رہے ہوں بہرحال وہ آپ کا شوہر تھا۔'' جب کوئی اور بات نہ سوجھی، تو میں نے کہا۔
اس پر وہ حسبِ عادت جلد برگشتہ ہوگئی۔ ''کیا مطلب ہے تمہاری اس فضول بات کا؟'' مگر جلد ہی اس نے خود کو سنبھال لیا، پھر ذرا پر ملائمت انداز میں کہنے لگی۔ ''شیر شاہ! میں سارا دن ایسی فضول رسمی باتیں سن سن کر عاجز آ چکی ہوں۔ اب تم تو ایسی باتیں نہ کرو۔ زاہد شاہ کی موت آ گئی تھی، اسے مرنا تھا...... سو مر گیا۔ بات ختم۔''
میں نے ذرا معنی خیز انداز میں کہا۔ ''ویسے زاہد شاہ طبعی موت ہی مرا ہے نا شاہ زادی؟''
''کیا مطلب ہوا تمہاری اس بات کا ایم پی صاحب؟'' اس کی تیوری چڑھ گئی۔ میں نے محسوس کیا کہ اس کے تاثرات مصنوعی تھے۔
میں نے کہا۔ ''مطلب یہ کہ انسان طبعی موت مرتا ہے یا پھر غیر طبعی...... یعنی حادثاتی۔''
''فکر مت کرو۔'' اس نے بڑے ہی بے باکانہ انداز میں کہا۔ ''زاہد شاہ کو طبعی موت سے ہی ہمکنار کیا گیا ہے۔''
میں نے چونک کر اسے دیکھا۔ ہماری نظریں چار ہوئیں۔ اس کے ہونٹوں پر بھینچی بھینچی سی مسکراہٹ نمودار ہوئی مگر چشم زدن میں اس نے مسکراہٹ دبالی اور نظریں چرا لیں۔
''مجھے بھی یقین ہو گیا تھا شاہ زادی...... جب میں نے زاہد شاہ کی موت کی خبر سنی تھی۔'' میں نے متاسفانہ آہ بھر کے کہا۔ ''بے چارہ شریف آدمی زاہد شاہ۔''
وہ گویا ہوئی۔ ''شیر شاہ! میرا نام دانیہ شاہ ہے اور میں ظاہر شاہ کی بیٹی ہوں۔ میں جو سوچتی ہوں، ناممکن ہے کہ اسے عملی شکل نہ نصیب ہو۔ میں نے کہا تھا تم سے کہ زاہد شاہ موت کا منتظر ہے۔ اس کا انتظار ختم کر دیا گیا یا ہو گیا...... کیا فرق پڑتا ہے۔''
''مجھے بھی اندازہ ہو رہا ہے اس بات کا...... کہ آپ

الیکشن جیتنے کے سوا ہر کام کرسکتی ہیں۔''
میں توقع کررہا تھا کہ وہ آگ بگولا ہوجائے گی۔ تاہم ایسا نہ ہوا۔ وہ ہنس پڑی۔ ''میں اب الیکشن جیتنا بھی نہیں چاہتی۔''

''تو کیا سیاست سے کنارہ کشی کا پروگرام ہے۔''
''وہ مجھ سے زیادہ دوٹوک بات کرنے کی عادی تھی شاید۔ میری بات پر ردِعمل ظاہر کیے بغیر بولی۔ ''شیر شاہ! بلاشبہ عورت اک وقت میں ایک ہی شوہر رکھ سکتی ہے۔ اب تو میں بیوہ ہوں، بیوہ سے نکاح کرنا بہت پسندیدہ فعل ہے۔ تمہارا اعتراض تھا زاہد شاہ۔ وہ راستے سے ہٹ چکا۔''
''ہاں۔ اسے ہٹادیا گیا۔ مگر ابھی اس کی قبر پر مٹی ڈالی جارہی ہوگی۔'' میں نے کہا۔ ''کوئی بیوہ اتنی جلدی دوسری شادی کا سوچ بھی کیسے سکتی ہے...... بیچ میں عدت کی مدت پڑتی ہے۔''
''گویا عدت کے بعد تم......''
میں نے اس کی بات پوری نہ ہونے دی اور کہا۔ ''میں نے ایسا کچھ نہیں کہا۔ میرا آپ کی عدت سے کیا واسطہ۔ میں تو تعزیت کے لیے آیا تھا اور میرا خیال ہے کہ تعزیت ہوچکی ہے۔ مجھے اجازت دیجیے دانیہ شاہ۔'' یہ کہہ کر میں اٹھ کھڑا ہوا۔
''بیٹھ جاؤ شیر شاہ!'' اس نے سنجیدگی بھرے انداز میں کہا۔
''میرے لوگ باہر میرا انتظار کررہے ہیں...... ویسے بھی میری گاڑی باہر روڈ کے اوپر کھڑی ہے۔ لوگ چہ میگوئیاں کریں گے کہ شیر شاہ کہاں گیا؟ میرا جانا مناسب ہوگا۔ خدا مقتول کو جنت میں اعلیٰ درجات سے نوازے۔''
میں نے لفظ مقتول پر زور دے کر کہا تو دانیہ شاہ نے خفگی سے مجھے گھورا۔
جب میں دروازے کی سمت بڑھا تو پیچھے سے اس نے کہا۔ ''باہر ملازمہ موجود ہے۔ وہ تمہیں باہر تک پہنچادے گی، مگر شیر شاہ! تم میرے بارے میں سوچنا......''

☆☆☆

اپنے ڈیرے پر پہنچ کر میں ایک پلنگ پر لیٹ گیا۔ ذہن سوچوں کے گرداب میں دھنسا چلا گیا۔ دانیہ شاہ کے کردار نے چکرا کر رکھ دیا تھا۔ وہ نہایت ہی سفّاک عورت تھی۔ تو کیا اس نے زاہد شاہ کو فقط میرے لیے مارا تھا؟ طبیعت پر عجب اضطراب اور بے سکونی کا عالم چھایا ہوا تھا۔

پھر میں نے قادر بخش کو بلایا اور سب کچھ اس کے گوش گزار کر دیا کہ وہ قابل بھروسا آدمی تھا اور ان حالات میں وہی درست مشورہ دے سکتا تھا۔ میں اس کی ذہانت کا معترف تھا۔ علاوہ ازیں وہ سرد و گرم چشیدہ آدمی تھا اور ان باتوں کی اہمیت اور نزاکت کو بہت باریکی سے سمجھتا تھا۔ وہی ان حالات میں کوئی موزوں مشورہ دے سکتا تھا۔

میری باتیں سن کر وہ بھی حیران رہ گیا تھا۔ ''تو گویا زاہد شاہ کو قتل کیا گیا ہے؟''

''ہاں۔ چند روز پہلے دانیہ شاہ نے مجھے کہا تھا کہ زاہد شاہ موت کا منتظر ہے اور اسے اگلے جہان میں پہنچانا اس کے بائیں ہاتھ کا کام ہے۔ آج کی ملاقات میں بھی اس نے تسلیم کیا کہ زاہد شاہ طبعی موت نہیں مرا بلکہ اسے مارا گیا ہے۔''

قادر بخش نے ہونٹ بھینچ لیے۔ پھر بولا۔ ''ہمارے لیے قتل و غارت کوئی انوکھی چیز نہیں ہے۔ مگر دانیہ شاہ سے زیادہ بے رحم اور سفاک عورت زندگی میں نہیں دیکھی۔ کیا ایسی عورت سے آپ نکاح کرنے کا سوچ بھی سکتے ہیں؟''

''ہرگز نہیں۔'' میں نے دوٹوک انداز میں کہا۔

''اگر بہار شاہ زندہ ہوتے تو شاید مستقبل میں اس عورت کی شرانگیزیوں سے عاجز آ کر اسے راستے سے ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ہٹوا دیتے۔''

''اسے راستے سے کیسے ہٹایا جا سکتا ہے قادر بخش؟''

''ظاہر شاہ صاحب! ماہیا سندھیلہ جیسے کسی آدمی کے ذریعے اسے قتل کروایا جا سکتا ہے۔''

''نہیں۔ کسی کی جان لینا مجھے گوارہ نہیں۔'' میں نے سر نفی میں ہلاتے ہوئے کہا۔ ''ہم اس کی شرانگیزیوں کا سامنا کریں گے۔''

''شاہ صاحب! اب اگر اس نے ٹھان لی ہے تو پھر وہ آپ کو ہمیشہ مجبور کرنے کی کوشش کرتی رہے گی۔'' قادر بخش نے کہا۔ ''اس کی طرف سے ہمیں بہت زیادہ چوکنا رہنا ہوگا۔ بعید نہیں کہ وہ ہر حد عبور کر کے آپ کو قتل کروانے کی کوشش بھی کر گزرے۔''

''یہ اس کے لیے آسان نہیں ہوگا۔'' میں نے کہا۔ ''میں نے اسے واضح جواب دے دیا ہے۔''

''دانیہ شاہ کا باپ ظاہر شاہ جیسا بھی تھا، وہ دانیہ شاہ کی طرح الٹی کھوپڑی کا نہیں تھا۔ یہ عورت تو بڑی منتقم مزاج واقع ہوئی ہے۔ جس کے پیچھے پڑ جائے، اس کا پیچھا نہیں چھوڑتی۔ میں آپ کو ایک مشورہ دینا چاہتا ہوں......''

''ہاں ہاں۔ بولو۔''

اس نے کہا۔ ''آپ بہت کھرے ہیں شاہ صاحب! دوٹوک بات کرتے ہیں۔ جیسے آپ نے ماہیا سندھیلہ کو صاف جواب دے دیا تھا۔ اب اس کی طرف سے بھی مستقل خطرہ لگا ہوا ہے۔ دانیہ شاہ کو بھی سیدھا سیدھا جواب دینے کی ضرورت نہیں تھی۔''

''تم کہنا کیا چاہتے ہو؟''

''دیکھیں شاہ صاحب! آپ کو ماہیا سندھیلہ اور دانیہ شاہ جیسے لوگوں کے ساتھ بھی ویسا ہی رویہ اختیار کرنا چاہیے جیسا رویہ بالعموم ہمارے یہاں کے سیاستدان عوام کے ساتھ روا رکھتے ہیں......''

''بات کچھ پلے نہیں پڑ رہی؟ تم کھل کر بتاؤ نا قادر بخش! کیا نصیحت کرنا چاہ رہے ہو؟''

''آپ کو ایسے خطرناک لوگوں کو دوٹوک جواب دینے کے بجائے انہیں تسلی دلاسوں اور جھوٹے وعدوں پر خوش رکھنا چاہیے۔ اگر ان لوگوں کے ساتھ وہی سلوک کیا جائے جو سلوک ہماری عدالتیں لوگوں کے ساتھ کرتی ہیں تو پھر رنجش کا امکان کم ہو جاتا ہے...... مختصر لفظوں میں یوں سمجھ لیں کہ جو بندہ آپ سے پچاس روپے مانگتا ہے۔ ایک دو مرتبہ اسے پانچ پانچ روپے دے کر تسلی دیں، اسّی فیصد امکان ہے کہ وہ صبر سے انتظار کرے گا اور ہو سکتا ہے اس کی ضرورت اس عرصے میں خود بخود پوری ہو جائے۔ بغاوت کا امکان کم ہی ہوتا ہے ایسے معاملے میں۔''

''ارے واہ قادر بخش! تمہیں تو اب میکیاولی کی طرح رموز سیاست پر کتاب لکھنی چاہیے۔'' میں نے ہنس کر کہا۔ ''مگر مجھے افسوس ہے کہ میں تمہارے مشورے پر عمل نہیں کر سکتا۔ میں صاف صاف بات کرنے کا عادی ہوں اور اپنی یہ عادت برقرار رکھنا چاہوں گا۔ نتائج جو بھی ہوں گے، بھگت لیں گے۔''

''فی الحال تو ہمیں دانیہ شاہ کو بھگتنا ہے۔'' قادر بخش نے کچھ سوچتے ہوئے کہا۔ ''مگر آپ ماہیا سندھیلہ کو بھی بھول مت جائیے گا شاہ صاحب! وہ بھی بڑا ہی کینہ پرور بندہ ہے۔ آپ کو نقصان پہنچانے کی حتی المقدور کوشش کرے گا۔''

میں نے منہ بنا کر کہا۔ ''وہ محض ایک کمینہ شخص ہے۔ اگر اس نے کوئی ایسی ویسی حرکت کی تو اس سے نمٹ لیں

گے۔"

☆☆☆

میری آنکھ کھلی تو میں شدید حیرت سے دوچار ہوا۔ یہ وہ جگہ تو ہرگز نہیں تھی جہاں سے ہر روز میں بیدار ہوا کرتا تھا...... یہ ایک مختصر سا مستطیل کمرا تھا اور میں اس کے کمرے کے وسط میں ایک میلی کچیلی، بوسیدہ سی چارپائی پر پڑا ہوا تھا۔ جلد ہی مجھے صورتِ حال کا ادراک ہوگیا اور میں چھلانگ مار کر چارپائی سے اتر گیا۔ کمرا نیم تاریکی، نیم اجالے میں ڈوبا ہوا تھا۔

میں نے چوبی دروازے کو ہلا جلا کر دیکھا مگر وہ باہر سے بند تھا' پھر میں نے ایڑیوں کے بل گھوم کر دروازے اور پورے کمرے کا جائزہ لیا...... ایک روزن کے سوا کوئی قابلِ ذکر شے موجود نہیں تھی۔ جو بہت بلندی پر واقع تھا۔ ہوا اور روشنی کا واحد ذریعہ وہ روزن ہی تھا۔ میں چند لمحوں تک پریشانی کے عالم میں وہیں کھڑا ٹھوڑی مسلتا رہا پھر چھوٹے چھوٹے قدم اٹھاتا ہوا چارپائی پر آکر بیٹھ گیا۔ سوچ کا گھوڑا بیک وقت کئی سمتوں میں دوڑنے لگا۔ ذہن میں کئی وسوسے اور خدشے سر اٹھا رہے تھے۔

"تو میں اغوا ہو چکا ہوں؟ مگر کون ہوسکتا ہے میرے اغوا کے پیچھے؟" میں نے اپنے آپ کو پُرسکون کرنے کی کوشش کرتے ہوئے سوچا...... پھر میرے ذہن کی تختی پر ایک چہرہ طلوع ہوا اور میرے منہ سے بے اختیار نکلا۔ "دانیہ شاہ!"

ہاں۔ دانیہ شاہ کے سوا مجھے کس سے خطرہ ہوسکتا تھا۔ ایسی حرکت انجانے ہاتھوں سے بھی متوقع تھی کہ میں ایم پی اے تھا اور کچھ مافیاز قسم کے لوگ مجھ جیسے لوگوں سے اپنے غیر قانونی کام نکلوانے کے لیے ایسی حرکتیں کرسکتے تھے تاہم میرا ذہن دانیہ شاہ میں اٹکا ہوا تھا۔

پھر میں نے دانیہ شاہ کو چھوڑا اور ان حالات کو یاد کرنے کی کوشش کرنے لگا جو آخری بار مجھ پر بیتے تھے۔ مجھے بہت ہی ہنرمندانہ طریقے سے اغوا کیا گیا تھا۔ یوں کہ مجھے خبر تک نہ تھی کہ مجھے کب، کیسے اور کہاں سے اغوا کیا گیا تھا اور جب مجھے اغوا کیا گیا تو میں کس حالت میں تھا؟ میں مسلسل اپنے ذہن پر زور دے رہا تھا مگر کچھ یاد نہیں کر پا رہا تھا۔

یہ کوئی عام بات نہیں تھی کہ ایک منتخب ایم پی اے کو یوں اغوا کرلیا جائے۔ قادر بخش اپنی سی کوشش کر رہا ہوگا اور پولیس دباؤ میں آکر حرکت میں بھی آگئی ہوگی مگر یہ بات تو ملک عزیز کے ہر باشندے کو اچھی طرح معلوم ہے کہ ہماری پولیس کس درجہ بے بس اور لاچار واقع ہوئی ہے۔ اگر دانیہ شاہ نے مجھے اغوا کروایا تھا تو پھر پولیس چاہے مجھے قیامت تک ڈھونڈتی رہتی...... مجھے بازیاب نہ کروا پاتی۔ وجوہات دو ہیں۔ پہلی یہ کہ ہماری پولیس کو محدود وسائل پر چلنا ہوتا ہے اور یہ محکمہ ابھی پوری طرح جدت سے ہم آہنگ نہیں ہوا۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ ہمارے یہاں شخصیات قانون سے زیادہ طاقتور ہوتی ہیں۔ قانون کی راہ میں روڑے اٹکائے جاتے ہیں اور مسلسل فاقوں کی وجہ سے ہمارا قانون اتنا لاغر ہو چکا ہے کہ ان روڑوں کو عبور نہیں کرسکتا بلکہ منہ کے بل گرتا ہے۔

یہ بڑی پریشان کن سوچیں تھیں۔ تاہم میں نے خود کو پُرسکون رکھنے کی پوری کوشش کی کہ جو ہوگا، دیکھا جائے گا۔ ویسے بھی میں ہر قسم کے حالات میں اپنے اعصاب کو مضبوط رکھنے کا قائل ہوں۔

یہ بات واضح تھی کہ جو کوئی بھی میرے اغوا کے پیچھے تھا، جلد سامنے آجاتا۔ مجھے یہاں بھوکا پیاسا رکھنے کے لیے تو ہرگز اغوا نہیں کیا گیا ہوگا۔

پھر میرے تخیل میں روشنی پھوٹی اور مجھے یاد آیا کہ میں آخری بار اسمبلی کے اجلاس میں شرکت کے لیے دارالحکومت روانہ ہو رہا تھا۔ میرے ساتھ میری سیکیورٹی ٹیم بھی تھی اور قادر بخش بھی...... مگر پریشان کن سوال یہ تھا کہ یہ سب ہوا کیسے تھا؟ کوئی فائرنگ نہیں ہوئی، کوئی مقابلہ، کوئی خون خرابا نہیں ہوا تھا۔ پھر مجھے اغوا کیونکر کرلیا گیا؟ مجھے سیکیورٹی کے حصار سے اغوا کرنا غیر معمولی بات تھی۔ میرے اغوا کار یقیناً بہت ہنرمند اور پہنچے ہوئے لوگ تھے۔

دانیہ شاہ سے مجھے ایسی مہارت کی توقع نہیں تھی۔ اگرچہ قادر بخش ہر وقت ہی مجھے اس کی طرف سے خبردار کرتا رہتا تھا مگر میرے ذہن کے لیے یہ بات ناقابلِ قبول تھی کہ دانیہ شاہ مجھے اتنی آسانی سے اور اتنی مہارت سے اغوا کرواسکتی تھی۔ اس کا رعب و دبدبہ اپنی جگہ...... مگر وہ تھی تو ایک دیسی عورت، تعلیم یافتہ ہونے کے باوجود اپنے ذہن میں روایتی دیہاتی عورت کو بٹھائے ہوئے تھی۔ اس کے گرگے کھلم کھلا فائرنگ کر کے خون خرابا تو کرسکتے تھے مگر اتنی مہارت سے کسی کو اغوا نہیں کرسکتے تھے۔

رفتہ رفتہ میرے ذہن سے دانیہ شاہ کی طرف سے گمان کمزور پڑتا چلا گیا۔ تو کیا میرے اغوا کے پیچھے کوئی اور

شخص تھا؟ مگر کون؟ بہت سوچ بچار کے باوجود کوئی نام ذہن میں نہیں آیا۔

بھوک محسوس ہو رہی تھی۔ نجانے کب مجھے اغوا کیا گیا تھا۔ میں تقریباً تین سے چار گھنٹوں تک کسی آنے والے کا انتظار کرتا رہا مگر کوئی نہیں آیا۔ کم بخت مجھے اس کمرے میں ڈال کر بھول ہی گئے تھے۔ اعصاب توڑ انتظار کے بعد مجھے یارا نہ رہا تو میں نے اٹھ کر دروازے کو پیٹنا شروع کر دیا۔

''دروازہ کھولو۔''

''کوئی ہے باہر۔''

''اوئے دراوزہ کھولو۔''

میں ساتھ ساتھ یہ آواز بلند آوازیں بھی دیتا جا رہا تھا۔ مگر اس سرگرمی کا کوئی فائدہ نہ ہوا۔ کوئی ردِعمل ظاہر نہ ہوا۔ میں مایوس ہو کر دوبارہ چارپائی پر جا بیٹھا اور اپنے ہاتھوں کو سہلاتے ہوئے (جو دروازہ پیٹنے کی وجہ سے سرخ ہو کر دکھ رہے تھے) پُراُمید اور کسی حد تک جھنجلائی ہوئی نظروں سے دروازے کی سمت دیکھنے لگا۔

☆☆☆

یہ انتظار بہت جاں گسل ثابت ہو رہا تھا۔ وجہ یہ تھی کہ معدہ چیخ و پکار کرنے لگا تھا۔ میں نجانے کب سے یہاں قید تھا۔ بھوک کی شدت سے اندازہ ہو رہا تھا کہ مجھے یہاں قید ہوئے کافی وقت بیت گیا تھا۔

میں نڈھال ہو چکا تو دروازہ کھلا، اور میں اپنی ناتوانی بھول کر یوں اٹھ کر دروازے کی سمت لپکا جیسے میرے پیچھے بھوت لگا ہوا تھا۔

''آرام سے حضور! آرام سے۔'' وہ یکلخت دروازے میں نمودار ہوا اور طنزیہ انداز میں مسکراتے ہوئے بولا۔

میں اسے اپنے روبرو دیکھ کر دم بخود رہ گیا..... میرے منہ سے بصد تنفر نکلا۔ ''تم! تمہاری یہ جرأت!''

''حضور! معافی چاہتا ہوں۔ یہاں کوئی تکلیف تو نہیں ہوئی۔''

''ماہیا سندھیلہ!'' میں نے اسے گھورا۔ ''تو تم یہاں تک گر گئے.....اور تمہیں یہ بھی یاد نہ رہا کہ تمہارا انجام کیا ہوگا۔''

''شاہ صاحب! ایک پتے کی بات بتاؤں؟'' پھر خود ہی بولنے لگا۔ ''انجام کی پروا کبھی نہیں کرنی چاہیے۔ کیونکہ اگر انسان آغاز میں انجام کی سوچنے لگے تو پھر آغاز سے آگے بڑھ ہی نہیں پاتا۔''

میں نے کہا۔ ''اپنی اوقات میں رہو اور یہ بتاؤ کہ کس کی شہ پر تم نے یہ جرأت کی ہے؟''

''گستاخی معاف شاہ صاحب حضور!'' وہ بہت ہی شیریں لہجے میں (جو دراصل طنز سے بھرپور تھا) بولا۔ ''ہم تو نوکر ہیں آپ کے۔ مگر مجبوری میں کیا کچھ نہیں کرنا پڑتا...... میرے بندے پولیس کے پاس تھے۔ کچھ تو کرنا ہی تھا مجھے.....میری حاجت روائی آپ نہ کر سکے تو ناچار مجھ غریب کو دانیہ شاہ سیدزادی سے بات کرنی پڑی۔ دانیہ بی بی نے میرے سر پر ہاتھ رکھا جبھی تو میرے آدمی آزاد ہو پائے ہیں.....''

''تو گویا یہ تمہاری اور دانیہ شاہ کی مشترکہ ملی بھگت ہے.....؟''

''توبہ توبہ۔ استغفار۔'' اس نے کانوں کی لوؤں کو ہاتھ لگا کر کہا۔ ''دونوں کی نہیں.....صرف دانیہ بی بی کی۔ میں تو معصوم ہوں اور مجبوری سے مجبور ورنہ کی کہاں اتنی جرأت کہ آپ پر ہاتھ ڈال سکوں۔ میں تو ہمیشہ ہی آپ کے کام آنا چاہتا ہوں۔ جیسا کہ بہار شاہ جنت مکانی کے کام آیا کرتا تھا۔'' پھر وہ چالاک آدمی مزید کہنے لگا۔ ''مجبوری شاہ صاحب! مجبوری۔ مجبوری میں کیا نہیں کرنا پڑتا بھلا؟ دانیہ بی بی نے میرے آدمیوں کو چھڑا دیا، بدلے میں مجھے ان کی بات تو ماننی ہی تھی۔ انہوں نے حکم دیا کہ ماہیا! شیر شاہ کو اٹھا لو۔ میں تو ڈر ہی گیا تھا یہ سن کر، مگر کیا کرتا، احسان فراموشی میری فطرت میں نہیں ہے۔ حکم تو بجا لانا تھا۔ سو، دل پر پتھر رکھ کر یہ گستاخی کر ڈالی......''

''مارنا چاہتے ہو مجھے؟'' میں نے اسے مردنگاہوں سے گھورا۔

وہ یکدم آگے بڑھا اور میرے قدموں میں بیٹھ گیا۔ ''کیسی باتیں کر رہے ہیں شاہ صاحب! حضور! ایسا کرنے سے پہلے میں اپنی جان نہ لے لوں؟''

میں اس کی چاپلوسی اور عیاری پر پیچ و تاب کھا کے رہ گیا۔ کم بخت غضب کا اداکار تھا۔ وہ گویا اس بات پر یقین رکھتا تھا کہ چور نہ سہی، چور کی لنگوٹی سہی۔ کچھ تو ہاتھ میں ہو۔

''تو پھر ہٹو راستے سے اور مجھے جانے دو۔''

''میں شرمندہ ہوں کہ ایسا نہیں کر سکتا۔'' وہ بولا۔ ''دانیہ بی بی ابھی تھوڑی دیر کے بعد یہاں آئیں گی۔ آپ

سے ملاقات کریں گی۔ پھر ہی بات بن سکے گی۔ آپ میری مجبوری کو سمجھنے کی کوشش کریں حضور!''

میں نے سرد آہ بھری۔ وہ کب تک آئے گی؟

''میری بات ہوئی ہے ان سے۔ ایک ڈیڑھ گھنٹے تک وہ پہنچتی ہیں۔''

''مجھے بھوک لگی ہے.....'' میں نے کہا۔ ''تم نے اب تک مجھے بھوکا کیوں رکھا ہے؟''

وہ بولا۔ ''حضور! میں ابھی کھانا بھجواتا ہوں آپ کے لیے..... تگڑا سا۔ جب تک آپ آرام فرمائیں۔'' یہ کہہ کر وہ دروازہ بند کر کے وہاں سے چلا گیا۔

''تو دانیہ شاہ اپنی اصل جون میں آہی گئی۔'' میں نے جھلنگا چارپائی پر بیٹھتے ہوئے کہا۔

میرا ذہن الجھا ہوا تھا۔ یہ بھی معلوم نہ تھا کہ یہ جگہ کون سی تھی؟ مگر یہ بات تو واضح تھی کہ مجھے میرے علاقے کی حدود سے باہر قید رکھا گیا ہوگا۔ ورنہ میں کوئی عام انسان تو نہیں تھا۔ میرے آدمیوں نے میرے علاقے کا چپا چپا چھان مارا ہوگا۔ قادر بخش اور میری سیکیورٹی ٹیم کے ساتھ کیا ہوا تھا، یہ بات بھی پریشان کن تھی کیونکہ جب میں اغوا ہوا تو وہ لوگ میرے ساتھ ہی تھے۔

تھوڑی دیر کے بعد مجھے سوچوں کے گھوڑے کو لگام دینی پڑی۔ دروازہ کھلا تھا اور دو آدمی اندر داخل ہوئے۔ ایک مسلح تھا جبکہ دوسرے نے کھانے کی ٹرے اٹھا رکھی تھی۔ میں نے چارپائی سے اترنے کی زحمت نہیں کی کیونکہ مجھے معلوم تھا کہ اس کا کوئی فائدہ نہیں۔ کھانے کی ٹرے میرے سامنے چارپائی پر رکھ دی گئی اور پھر وہ لوگ جس خاموشی سے آئے تھے، اسی طرح واپس چلے گئے۔

میں نے کھانا ڈٹ کر کھایا..... یہ ناشتا تھا، لنچ یا پھر ڈنر۔ جو بھی تھا۔ سکون نصیب ہوا۔ پیٹ کی مفلسی عقل کو مفلوج کر دیتی ہے۔ پیٹ بھرا ہوا ہو تو انسان بد سے بدتر حالات میں بھی کوئی تدبیر کرنے لگتا ہے، کوئی حکمت عملی سوچنے لگتا ہے۔

اس کے بعد بھی گھنٹوں پر گھنٹے گزرتے گئے۔ ماہیا سندھیلہ جو گھنٹے ڈیڑھ کا کہہ کر گیا تھا، وہ گھنٹا کبھی نہیں آیا۔ میں سرتاپا محو انتظار رہا۔

نجانے کب میں سو گیا اور نجانے کب تک سوتا رہا۔ وقت کا حساب نہیں تھا۔ پھر بیدار ہو گیا۔ ذہن تازہ دم تھا مگر ماحول اور انتظار کی کوفت سے اعصاب پر پھر سے بوجھل پن سوار ہونے لگا تھا۔ کہاں رہ گئی تھی دانیہ شاہ؟ اب آمنا سامنا تو ہونا ہی تھا تو پھر وہ آ کیوں نہیں جاتی؟ جو ہوگا، دیکھا جائے گا۔ مگر وہ کہیں مجھے اعصابی اور ذہنی اذیت میں مبتلا کرنے کے لیے جان بوجھ کر تو ایسا نہیں کر رہی تھی؟ وہ بہت ستم پرور تھی۔ بہت اذیت کوش!

پھر دروازہ کھلا تو دروازے میں ماہیا سندھیلہ کی صورت نظر آئی۔ میری جھنجلاہٹ اور کوفت زبان پر آگئی۔

''کہاں مر گئے تھے؟''

اس کا چہرہ دھواں دھواں نظر آرہا تھا۔ وہ ہاتھ جوڑ کر میرے سامنے کھڑا ہو گیا۔ ''شاہ صاحب! مائی باپ!''

''دانیہ شاہ کہاں ہے؟'' قید میں ہونے کے باوجود میں نے ڈپٹ کر کہا۔

''میں آپ کو رہا کرنے آیا ہوں......'' وہ گڑگڑایا۔

میں نے اسے پُرتفتیش نظروں سے دیکھتے ہوئے اپنا استفسار دہرایا۔ ''دانیہ شاہ کہاں ہے؟''

وہ بولا۔ ''غضب ہو گیا شاہ صاحب حضور! دانیہ بی بی کا چند گھنٹے پہلے ایکسیڈنٹ ہوا تھا۔ ان کی گاڑی کچل گئی تھی۔ تاہم وہ زندہ تھیں... مگر ابھی مجھے اطلاع ملی ہے کہ اب وہ زندہ نہیں رہیں۔''

یہ سن کر مجھے دھچکا سا لگا۔ میں چند لمحوں تک بے یقینی کی سی کیفیت میں مبتلا رہا... پھر اپنے روبرو کھڑے ہوئے ماہیا سندھیلہ کو مخاطب کیا۔ ''تم سچ کہہ رہے ہو؟''

''میں جھوٹ کیوں بولوں گا مائی باپ!''

''مجھے رہا کرنا چاہتے ہو؟''

''ہاں جی۔''

''جانتے ہو مجھے رہا کرو گے تو میں تمہارا کیا حشر کروں گا۔''

''میں آپ سے رحم کی توقع رکھتا ہوں مائی باپ! میری کیا اوقات...... میں نے دانیہ بی بی کے کہنے پر یہ گستاخی کی تھی۔''

''تم اگر مجھ سے یہ توقع رکھتے ہو تو پھر میں معاف کر دوں گا تمہیں۔'' میں نے کچھ سوچتے ہوئے کہا۔ ''تم نے مجھے کوئی تکلیف نہیں دی یہاں۔ تمہارے رویے کی وجہ سے میں بھی نرمی برتنے پر مجبور ہوں......''

پھر اس نے اپنی گاڑی میں مجھے میرے ڈیرے پر پہنچا دیا۔ راستے میں وہ چاپلوسی سے بولا۔ ''اب مجھے کوئی پروا نہیں ہے کہ میرے ساتھ کیا ہوتا ہے؟ آپ مجھے جان

سے بھی ماردیں تو یہ کم ہوگا۔ مجھ سے بہت بڑی گستاخی ہوگئی ہے۔''

جب وہ رخصت ہونے لگا تو میں نے دوستانہ انداز میں اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ ''میرا خیال ہے کہ میں نے تمہیں پہچاننے میں غلطی کی ہے۔ دراصل میں ابھی سیاست میں نووارد ہوں، اس لیے لوگوں پر جلدی اعتبار نہیں کرتا۔ لیکن تمہارے بارے میں، میں یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ تم کبھی مجھ سے غداری نہیں کروگے۔ مجھے تمہاری قدر کرنی چاہیے۔ شاید تمہاری انہیں خوبیوں کی وجہ سے میرے والدمحترم سید بہار شاہ تمہاری بہت قدر کرتے تھے۔''

وہ یہ سن کر جذباتی ہوگیا اور میرے ہاتھ پکڑ کر چومنے لگا۔ ''میں اپنی جان دے دوں گا مگر کبھی آپ کی خدمت سے پیچھے نہیں ہٹوں گا۔ یہ ماہیا سندھیلہ کا وعدہ ہے حضور سے!''

میں نے اس کی پشت تھپتھپائی۔ ''دانیہ شاہ کی موت پر مجھے افسوس ہے۔ ابھی ایک دو دن تو میں مصروف رہوں گا۔ پرسوں تم شام چھ بجے میرے ڈیرے پر آؤ ماہیا! میں تم سے تسلی بخش اور کارآمد بات کرنا چاہتا ہوں۔''

اس کے جانے کے بعد میں تنہا ڈیرے پر بیٹھ کر اپنے لوگوں کو اپنی واپسی کی خبر سنانے لگا۔ تھوڑی ہی دیر کے بعد ڈیرے پر میرے تمام تعلق داروں اور ملازموں کی بھیڑ جمع ہوگئی۔ ان سب کو تمام تفصیلات سناتے ہوئے میں نے دانیہ شاہ کی موت کی خبر بھی سنائی۔ سب خوش تھے میری واپسی پر۔

پھر جب وہ سب رخصت ہوگئے اور مجھے تنہائی میسر آئی تو میں حسبِ معمول غوروفکر میں متفرق ہوگیا۔

انسان کی حیثیت کیا ہے؟ کہانی کے آغاز میں میں نے زندگی اور انسان کا جو فلسفہ بیان کیا ہے، آپ پڑھ ہی چکے ہیں۔ انسان یہ بھول جاتا ہے کہ اس کا انجام بھی تمام انسانوں جیسا ہی ہوگا۔ پھر بھی طاقت و اختیار کے زعم میں زمینی خدا بن جاتا ہے اور خود کو ناقابل تسخیر سمجھ لیتا ہے... مگر اختیار و زعم کا قلعہ خواہ کتنا ہی مضبوط ہو، اس قلعے کی دیواریں خواہ کتنی ہی اونچی کرلی جائیں، موت ان دیواروں کو ایک ہی جست میں عبور کرلیتی ہے۔ پھر یہ زعم، یہ طاقت کا نشہ ...... چہ معنی دارد؟

حشر ساماں دانیہ شاہ نے سوچا بھی نہیں ہوگا کہ اسے یوں چپکے سے بے وقت کی راگنی کے مانند موت آن دبوچے گی۔ وہ تو شاید جبراً مجھ سے نکاح کرنا چاہتی تھی اور اس مقصد کے لیے اس نے اپنے ضعیف شوہر کو بھی قتل کردیا تھا۔ مگر موت نے اس کے تمام ارادوں کو خاک میں ملا دیا تھا۔ قدرت انصاف کے تقاضے پورے کرنا جانتی ہے۔

☆☆☆

کہانی ابھی ختم نہیں ہوئی۔

تیسرے روز شام چھ بجے حسب وعدہ ماہیا سندھیلہ میرے ڈیرے پر آیا۔ وہ بہت خوش تھا کہ شاید میں اس سے تعاون کرنا چاہتا ہوں مگر اس کی خوش فہمیاں اس وقت دور ہوئیں جب درجن بھر پولیس اہلکار دندناتے ہوئے اندر داخل ہوئے ساتھ میں کئی بڑے افسر بھی تھے۔

''گرفتار کرلو اسے۔'' ایس ایچ او نے اپنے اہلکاروں کو حکم دیا تو انہوں نے چشم زدن میں ہی ماہیا سندھیلہ کو بے بس کرکے ہتھکڑیاں پہنادیں۔

تب ایس ایچ او اور اس کا ماتحت افسر میری سمت آئے اور ممنون لہجے میں ایک بڑا افسر بولا۔ ''سر! قانون سے تعاون کرنے پر میں آپ کا تہہ دل سے شکرگزار ہوں۔''

''یہ میرا فرض تھا۔'' میں نے کہا۔ ''مگر ایک بات ذہن میں بٹھا لو لیاقت حسین! اگر یہ بندہ دوبارہ رہا ہوا تو پھر تمہاری خیر نہیں۔ میں یہ معاملہ اسمبلی میں اٹھاؤں گا۔ حرام کے لالچ میں کہیں اپنی نوکری نہ گنوا بیٹھنا۔ یہ شخص ان گنت لوگوں کا قاتل ہے اور غریبوں کے لیے خوف و ہراس کا سبب...... میں اسے ہمیشہ پس زنداں دیکھنا چاہوں گا۔''

ایس ایچ او نے کھسیا کر کہا۔ ''آپ فکر مت کریں سر! میں اس کا پکا بندوبست کروں گا اس مرتبہ۔''

صورتِ حال کا ادراک ہونے پر ماہیا سندھیلہ نے کینہ توز نظروں سے مجھے گھورا۔ ''یہ اچھا نہیں کیا آپ نے شاہ صاحب! سید ہوکر دھوکا دیا ہے۔''

''قانون کی مدد کو دھوکا نہیں کہتے جاہل۔'' میں نے کہا۔ ''میں بخوبی جانتا ہوں کہ مجھے اپنے علاقے کے لوگوں کو تم جیسے لٹیروں سے کیسے پاک کرنا ہے۔''

پھر وہ پولیس والے اسے گھسیٹتے ہوئے وہاں سے لے گئے۔

میدان سیاست کا ہو یا کوئی اور...... انسان کے اندر سچائی اور اچھائی کا جذبہ ہو تو پھر مشکلات کے باوجود راستے بنتے چلے جاتے ہیں۔ یہ بات میں نے یعنی سید شیر شاہ نے اگلے کئی الیکشن متواتر جیتنے کے بعد سیکھی۔

++